# دُعائے نُور

## مع اردو ترجمہ



ایصال ثواب و بلندی درجات

بیگم وید وصی حیدر زیدی

# دُعائے نُور

سید ابن طاؤس علیہ الرحمہ نے سلمان فارسی رضوان اللہ علیہ سے روایت کی ہے کہ حضرت فاطمۂ زہرا نے مجھ کو رطب عطا فرمایا جس میں گٹھلی نہ تھی اور فرمایا یہ اس درخت کا پھل ہے، جو خداوندعالم نے میرے لیے بہشت میں لگایا ہے اُن چند کلمات کے سبب جو میرے پدر بزرگوار نے مجھے تعلیم فرمائے اور جنھیں میں ہر صبح و شام پڑھتی ہوں۔ اگر چاہتے ہو کہ جب تک زندہ رہو تپ میں ہرگز مبتلا نہ ہو تو یہ دُعا پڑھا کرو۔ سلمانؓ کہتے ہیں کہ میں نے اہل مکہ و مدینہ سے ہزار نفر کو یہ دُعا تعلیم کی۔ ان سب کو خدا تعالیٰ نے شفا دی۔

(اس دُعا کو صاحب تپ خود پڑھے مفید و مجرب ہے)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو بخشش کرنے والا مہربان ہے

بِسْمِ اللّٰہِ النُّوْرِ بِسْمِ اللّٰہِ نُوْرِ النُّوْرِ بِسْمِ اللّٰہِ

اس کے نام سے جو ہر شے کو روشن کرنیوالا ہے اور اللہ کے نام سے جو نور کا روشن کرنیوالا ہے اس اللہ کے نام

نُوْرٌ عَلٰی نُوْرٍ بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ ھُوَ مُدَبِّرُ الْاُمُوْرِ

سے جس کی روشنی ہر روشنی پر فائق ہے اور اس اللہ کے نام سے شروع کرتے ہوئے اپنے بگڑے ہوئے

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ النُّوْرَ مِنَ النُّوْرِ اَلْحَمْدُ

کاموں کے بننے کی تمنا کرتے ہیں جو تمام کام درست کرنیوالا ہے اس کے نام سے جس نے پیدا کیا نور سے نور کو تمام تعریفیں

لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ النُّوْرَ مِنَ النُّوْرِ وَاَنْزَلَ النُّوْرَ

اس اللہ کے لیے ہیں جس نے نور کو نور سے پیدا کیا اور نازل کیا نور کو

عَلَى الطُّورِ وَالْبَيْتِ الْمَعْمُورِ وَالسَّقْفِ الْمَرْفُوعِ

طور پر اور اس گھر پر جو باہجوم ملائکہ سے آباد ہے اور اس بام فلک پر جو بہت

فِي كُتُبٍ مَسْطُورٍ فِي رَقٍّ مَنْشُورٍ بِقَدَرٍ مَقْدُورٍ

بلند ہے جو کتاب کے کشادہ اوراق میں مذکور مزلور ہے جو کتاب علم و حکمت والے نبی پر

عَلَى نَبِيٍّ مَحْبُورٍ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي هُوَ بِالْعِزِّ

اتری ، تمام تعریفیں اللہ کے لیے ہیں جو عزت اور بزرگی میں زبان زد

مَذْكُورٌ وَبِالْفَخْرِ مَشْهُورٌ وَعَلَى السَّرَّاءِ وَ

ہے اور فخر میں مشہور زمانہ ہے اور تمام بندوں پر ہر خوشی اور

الضَّرَّاءِ مَشْكُورٌ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى سَيِّدِنَا

غم کے نازل کرنے پر قابل شکریہ ہے خدایا محمد اور ان کی پاک و

مُحَمَّدٍ وَآلِهِ الطَّيِّبِينَ الطَّاهِرِينَ ۵

پاکیزہ اولاد پر صلوٰۃ بھیج

# دُعائے نورِ کبیر

اَللّٰهُ نُورُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ط أَعُوذُ بِاللّٰهِ

اللہ ہے آسمانوں اور زمین کو ظلمت عدم سے روشنی وجود میں لانیوالا پناہ مانگتا ہوں میں اللہ کی

مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ ط بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ

شیطان سے جو نشانہ لعنت ہے شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو رحمٰن

الرَّحِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا نُوْرَ النُّوْرِ تَنَوَّرْتَ بِالنُّوْرِ

اور رحیم ہے اے اللہ اے نور کے ظاہر کرنے والے تو روشن ہے عظیم ہے

وَالنُّوْرُ فِيْ نُوْرِ نُوْرِكَ يَا نُوْرُ اَللّٰهُمَّ يَا عَزِيْزُ

تیری روشنی اور تیرے نور کے نور میں ایک نور ہے اے نور اے اللہ اے برتر تو

تَعَزَّزْتَ بِالْعِزَّةِ وَالْعِزَّةُ فِيْ عِزَّةِ عِزَّتِكَ يَا

برتر ہے اور عظیم ہے تیری برتری اور تیری برتری کی برتری میں برتری ہے اے

عَزِيْزُ اَللّٰهُمَّ يَا جَلِيْلُ تَجَلَّلْتَ بِالْجَلَالِ وَ

برتر اے خدا اے صاحب عزت و جلال تو جلال کے ساتھ صاحب

الْجَلَالُ فِيْ جَلَالِ جَلَالِكَ يَا جَلِيْلُ اَللّٰهُمَّ

جلال ہے اور تیرے جلال کے جلال میں ایک جلال ہے اے صاحب جلال اے خدا

يَا وَهَّابُ تَوَهَّبْتَ بِالْهِبَةِ وَالْهِبَةُ فِيْ هِبَةِ

اے صاحب بخشش تو نے اپنی عظیم سخاوت کے ساتھ سب کچھ دیا اور تیری سخاوت کی سخاوت

هِبَتِكَ يَا وَهَّابُ اَللّٰهُمَّ يَا عَظِيْمُ تَعَظَّمْتَ

میں ایک سخاوت ہے یا صاحب بخشش اے خدا اے صاحب عظمت تو باعظمت

بِالْعَظَمَةِ وَالْعَظَمَةُ فِيْ عَظَمَةِ عَظَمَتِكَ يَا

ہے اور کیا کہنا تیری عظمت کا تیری عظمت میں ایک عظمت ہے اے

عَظِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا عَلِيْمُ تَعَلَّمْتَ بِالْعِلْمِ وَالْعِلْمُ

صاحب عظمت اے خدا اے جاننے والے تو عالم ہے اور عظیم ہے تیرا علم اور تیرے




فِیْ عِلْمِ عِلْمِكَ یَا عَلِیْمُ اَللّٰهُمَّ یَا قُدُّوْسُ
علم کے علم میں ایک علم ہے اے جاننے والے اے اللہ اے پاک و پاکیزہ تو
تَقَدَّسْتَ بِالْقُدْسِ وَالْقُدْسُ فِیْ قُدْسِ
پاک ہے اور کیا کہنا تیری پاکیزگی کا اور پاکیزگی تیری پاکیزگی کی پاکیزگی میں ہے
قُدْسِكَ یَا قُدُّوْسُ اَللّٰهُمَّ یَا جَمِیْلُ
اے پاک و پاکیزہ اے خدا اے صاحب جمال تو جمیل ہے
تَجَمَّلْتَ بِالْجَمَالِ وَالْجَمَالُ فِیْ جَمَالِ
اور عظیم ہے تیرا جمال اور جمال حقیقی تیرے جمال کے جمال میں ہے
جَمَالِكَ یَا جَمِیْلُ اَللّٰهُمَّ یَا سَلَامُ تَسَلَّمْتَ
اے جمال والے اے اللہ اے ہر عیب سے منزّہ تو ہر
بِالسَّلَامِ وَالسَّلَامُ فِیْ سَلَامِ سَلَامِكَ یَا
نقص سے بری ہے اور عظیم ہے تیرا کمال اور تیری سلامتی کی سلامتی میں سلامتی ہے
سَلَامُ اَللّٰهُمَّ یَا صَبُوْرُ تَصَبَّرْتَ بِالصَّبْرِ وَ
اے سلامتی والے اے اللہ اے گناہ گاروں کو مہلت دینے والے اور عظیم ہے تیرا عفو اور
الصَّبْرُ فِیْ صَبْرِ صَبْرِكَ یَا صَبُوْرُ اَللّٰهُمَّ یَا
حقیقی صبر تیرے صبر کے صبر میں ہے اے بہت بڑے صبر والے اے اللہ اے
مَلِیْكُ تَمَلَّكْتَ بِالْمَلَكُوْتِ وَالْمَلَكُوْتُ فِیْ
بادشاہ تو ہر شئے کا مالک اور عظیم ہے تیری ملکیت اور بادشاہت تیری بادشاہت کی

مَلَكُوتٍ مَلَكُوتُكَ يَا مَلِيكُ اللّٰهُمَّ يَا رَبُّ

بادشاہت میں ہے اے بادشاہ اے خدا اے پالنے والے

تَرَبَّبْتَ بِالرُّبُوبِيَّةِ وَالرُّبُوبِيَّةُ فِي رُبُوبِيَّةِ

تو رب ہے اور کیا کہنا تیری ربوبیت کا اور تربیت حقیقی تیرے پالنے

رُبُوبِيَّتِكَ يَا رَبُّ اللّٰهُمَّ يَا مَنَّانُ تَمَنَّنْتَ

میں ہے اے پالنے والے اے خدا اے اللہ اے احسان کرنے والے تو نے احسان

بِالْمِنَّةِ وَالْمِنَّةُ فِي مِنَّةِ مِنَّتِكَ يَا مَنَّانُ

کیا اور عظیم ہے تیرا احسان اور تیرے احسان کے احسان میں احسان ہے اے احسان کرنے والے

اَللّٰهُمَّ يَا حَكِيمُ تَحَكَّمْتَ بِالْحِكْمَةِ وَالْحِكْمَةُ

اے خدا اے حکمت والے تو حکیم ہے اور عظیم ہے تیری حکمت اور حکمت تیری

فِي حِكْمَةِ حِكْمَتِكَ يَا حَكِيمُ اللّٰهُمَّ يَا حَمِيدُ

حکمت کی حکمت میں ہے اے حکمت والے اے خدا اے قابل حمد وثنا

تَحَمَّدْتَ بِالْحَمْدِ وَالْحَمْدُ فِي حَمْدِ حَمْدِكَ

تو لائق حمد ہے اور عظیم ہے تیری حمد اور تیری حمد وثنا کی حمد وثنا میں ایک تعریف

يَا حَمِيدُ اللّٰهُمَّ يَا وَاحِدُ تَوَحَّدْتَ

حقیقی ہے اے قابل حمد اے خدا اے یکتا کیا کہنا تیری یکتائی کا اور تیری یکتائی

بِالْوَحْدَانِيَّةِ وَالْوَحْدَانِيَّةُ فِي وَحْدَانِيَّةِ

کی یکتائی میں ایک یکتائی ہے

وَحْدَانِيَّتِكَ يَا وَاحِدُ ط اَللّٰهُمَّ يَا فَرْدُ

اے یکتا اے خدا اے تنہا

تَفَرَّدْتَ بِالْفَرْدَانِيَّةِ وَالْفَرْدَانِيَّةُ فِيْ

اور اکیلے تو بے مثال یکتائی لیے ہوئے ہے یکتا ہے اور تیرے اکیلاپن کے

فَرْدَانِيَّةِ فَرْدَانِيَّتِكَ يَا فَرْدُ ط اَللّٰهُمَّ يَا

اکیلاپن میں ایک یکتائی ہے اے اکیلے اے خدا ! اے

حَلِيْمُ تَحَلَّمْتَ بِالْحِلْمِ وَالْحِلْمُ فِيْ حِلْمِ

بُردبار تو عظیم بردباری لیے ہوئے بردبار ہے اور بردباری تیری بردباری کی

حِلْمِكَ يَا حَلِيْمُ ط اَللّٰهُمَّ يَا قَدِيْرُ تَقَدَّرْتَ

بردباری میں ہے اے بردبار اے خدا اے قدرت والے تو عظیم قدرت

بِالْقُدْرَةِ وَالْقُدْرَةُ فِيْ قُدْرَةِ قُدْرَتِكَ

لیے ہوئے صاحب قدرت ہے اور قدرت تیری قدرت کی قدرت میں ہے

يَا قَدِيْرُ ط اَللّٰهُمَّ يَا قَدِيْمُ تَقَدَّمْتَ بِالْقِدَمِ

اے قدرت والے اے خدا اے قدیم تو قدیم ہے اور بڑی عظیم ہے تیری

وَالْقِدَمُ فِيْ قِدَمِ قِدَمِكَ يَا قَدِيْمُ ط

قدامت اور قدیم ہونا تیرے قدیم ہونے میں ہے اے قدیم

اَللّٰهُمَّ يَا شَاهِدُ تَشَهَّدْتَ بِالشَّهَادَةِ

اے خدا اے (لوگوں کے اعمال پر نگراں) تو نگراں ہے اور عظیم ہے تیری نگرانی



وَالشَّهَادَةُ فِي شَهَادَةِ شَهَادَتِكَ يَا شَاهِدُ

اور نگرانی تیری نگرانی کی نگرانی میں ہے اے نگراں

اَللّٰهُمَّ يَا قَرِيبُ تَقَرَّبْتَ بِالْقُرْبِ وَالْقُرْبُ

اے خدا اے قریب تو قریب ہے اور مخصوص ہے تیری قربت

فِي قُرْبِ قُرْبِكَ يَا قَرِيبُ اَللّٰهُمَّ يَا نَصِيرُ

اور قربت تیری قربت کی قربت میں ہے اے قریب ہونے والے اے خدا اے مددگار

تَنَصَّرْتَ بِالنُّصْرَةِ وَالنُّصْرَةُ فِي نُصْرَةِ

تو مددگار ہے اور بڑی چیز ہے تیری مدد اور مددگاری تیری مددگاری کی مددگاری

نُصْرَتِكَ يَا نَصِيرُ اَللّٰهُمَّ يَا سَتَّارُ تَسَتَّرْتَ

میں ہے اے مددگار اے خدا اے عیب کو چھپانے والے تو عیب کو

بِالسَّتْرِ وَالسَّتْرُ فِي سَتْرِ سَتْرِكَ يَا سَتَّارُ اَللّٰهُمَّ

چھپانے والا ہے اور عظیم ہے تیری پردہ پوشی اور چھپانا تیرے چھپانے کے چھپانے میں ہے اے عیب چھپانے والے

يَا قَهَّارُ تَقَهَّرْتَ بِالْقَهْرِ وَالْقَهْرُ فِي قَهْرِ

اے خدا اے عاجز کر دینے والے زبردست ہے تیرا قہر اور قہر تیرے قہر کے قہر میں

قَهْرِكَ يَا قَهَّارُ اَللّٰهُمَّ يَا رَزَّاقُ تَرَزَّقْتَ

ہے اے قاہر اے خدا اے رزق دینے والے تو رازق ہے اور عظیم ہے

بِالرِّزْقِ وَالرِّزْقُ فِي رِزْقِ رِزْقِكَ يَا رَزَّاقُ

تیری رزق رسانی اور رزق تیرے رزق کے رزق میں ہے اے رزق دینے والے

اَللّٰهُمَّ يَا خَلَّاقُ تَخَلَّقْتَ بِالْخَلْقِ وَالْخَلْقُ

اے خدا اے پیدا کرنے والے تو خالق ہے اور عظیم ہے تیری خلقت اور پیدا کرنا

فِى خَلْقِ خَلْقِكَ يَا خَلَّاقُ ط اَللّٰهُمَّ يَا فَتَّاحُ

تیرے پیدا کرنے کے پیدا کرنے میں ہے اے خالق اے خدا اے کھولنے والے

تَفَتَّحْتَ بِالْفَتْحِ وَالْفَتْحُ فِى فَتْحِ فَتْحِكَ يَا

ہر گرہ کے تو مخصوص اور بڑا عقدہ کشا ہے اور فتح تیری فتح کی فتح میں ہے اے

فَتَّاحُ ط اَللّٰهُمَّ يَا رَفِيعُ تَرَفَّعْتَ بِالرِّفْعَةِ وَ

کشائش دینے والے اے خدا اے صاحب رفعت تو بلند ہے اور عظیم ہے تیری بلندی

الرِّفْعَةُ فِى رِفْعَةِ رِفْعَتِكَ يَا رَفِيعُ ط اَللّٰهُمَّ يَا

اور بلندی تیری بلندی کی بلندی میں ہے اے بلند و رفیع اے خدا! اے

حَفِيظُ تَحَفَّظْتَ بِالْحِفْظِ وَالْحِفْظُ فِى حِفْظِ

محافظ حقیقی تو محافظ ہے اور کیا کہنا تیری حفاظت کا اور حفاظت تیری حفاظت

حِفْظِكَ يَا حَفِيظُ ط اَللّٰهُمَّ يَا فَاضِلُ تَفَضَّلْتَ

کی حفاظت میں ہے اے حفاظت کرنے والے اے اللہ اے صاحب فضل و کرم تو مہربان ہے

بِالْفَضْلِ وَالْفَضْلُ فِى فَضْلِ فَضْلِكَ يَا

اور عظیم ہے تیری مہربانی اور تیرے فضل و کرم کے فضل میں ایک فضل ہے اے صاحب

فَاضِلُ ط اَللّٰهُمَّ يَا وَاصِلُ تَوَصَّلْتَ بِالْوَصْلِ

فضل و کرم اے خدا اے ملانے والے تو ملانے والا ہے اور عظیم ہے تیرا ملانا اور ملانا تیرے

وَالْوَصْلُ فِیْ وَصْلِ وَصْلِكَ یَا وَاصِلُ ط

ملانے کے ملانے میں ہے اے ملانے والے

اَللّٰهُمَّ یَا فَاعِلُ تَفَعَّلْتَ بِالْفِعْلِ وَالْفِعْلُ

اے خدا اے کام کرنے والے تو کارگذار ہے اور عظیم ہے تیری کارگزاری اور کام کرنا تیرے

فِیْ فِعْلِ فِعْلِكَ یَا فَاعِلُ ط اَللّٰهُمَّ یَا فَارِضُ

کام کرنے کے کام کرنے میں ہے اے کام کرنے والے اے خدا اے فرض کرنے والے

تَفَرَّضْتَ بِالْفَرْضِ وَالْفَرْضُ فِیْ فَرْضِ

تو نے کس خوبی سے فرائض قرار دیئے اور تیرے فرض کے فرض میں ایک فرض ہے

فَرْضِكَ یَا فَارِضُ ط اَللّٰهُمَّ یَا غَفَّارُ تَغَفَّرْتَ

اے فرض کرنے والے اے خدا اے بخشنے والے تو بخشنے والا ہے

بِالْمَغْفِرَةِ وَالْمَغْفِرَةُ فِیْ مَغْفِرَةِ مَغْفِرَتِكَ یَا

کیا کہنا تیری بخشش کا اور بخشش تیری بخشش کی میں ہے اے

غَفَّارُ ط اَللّٰهُمَّ یَا جَبَّارُ تَجَبَّرْتَ بِالْجَبَرُوْتِ وَ

بخشنے والے اے خدا اے بڑے کارساز تو کارساز ہے اور عظیم ہے تیری

الْجَبَرُوْتُ فِیْ جَبَرُوْتِ جَبَرُوْتِكَ یَا جَبَّارُ ط

کارسازی اور کارسازی تیری ہر کارسازی میں ہے اے کارساز

اَللّٰهُمَّ یَا سَمِیْعُ تَسَمَّعْتَ بِالسَّمْعِ وَالسَّمْعُ

اے خدا اے سننے والے تو نے سنا اور کیا کہنا تیرے سننے کا اور سننا تیرے




فِيْ سَمْعِ سَمْعِكَ يَا سَمِيْعُ اَللّٰهُمَّ يَا كَبِيْرُ

سننے کے سننے میں ہے اے سننے والے اے خدا اے بزرگ و برتر

تَكَبَّرْتَ بِالْكِبْرِيَاءِ وَالْكِبْرِيَاءُ فِيْ كِبْرِيَاءِ

تو بزرگ ہے اور کیا کہنا تیری بزرگی کا اور بزرگی تیری بزرگی کی بزرگی میں ہے

كِبْرِيَائِكَ يَا كَبِيْرُ اَللّٰهُمَّ يَا كَرِيْمُ تَكَرَّمْتَ

اے بزرگ اے خدا اے کریم تو کریم ہے اور کیا کہنا تیرے کرم کا

بِالْكَرَمِ وَالْكَرَمُ فِيْ كَرَمِ كَرَمِكَ يَا كَرِيْمُ

اور تیرے کرم کے کرم میں ایک کرم ہے اے کریم

اَللّٰهُمَّ يَا رَحِيْمُ تَرَحَّمْتَ بِالرَّحْمِ وَالرَّحْمُ فِيْ

اے رحم کرنے والے تو رحم کرنے والا ہے اور عظیم ہے تیرا رحم اور

رَحْمِ رَحْمِكَ يَا رَحِيْمُ اَللّٰهُمَّ يَا مَجِيْدُ تَمَجَّدْتَ

رحم تیرے رحم کے رحم میں ہے اے رحم کرنے والے اے خدا اے صاحب بزرگی تو بزرگ ہے

بِالْمَجْدِ وَالْمَجْدُ فِيْ مَجْدِ مَجْدِكَ يَا مَجِيْدُ يَا

اور عظیم ہے تیری بزرگی اور بزرگی تیری بزرگی کی بزرگی میں ہے اے بزرگی والے اے

مُجِيْبُ يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ يَا حَيُّ يَا حَلِيْمُ

جواب دینے والے اے اللہ اے مہربانی کرنے والے اے رحم کرنے والے اے زندہ اے بردبار

يَا عَزِيْزُ يَا نُوْرَ النُّوْرِ يَا لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

اے غالب اے نور کے روشن کرنے والے اے وہ کہ سوائے اس کے کوئی معبود نہیں اسی پر میرا

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۞ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْوَهَّابِ

بھروسہ ہے اور وہی عرش عظیم کا پالنے والا ہے تمام تعریفیں ہیں اس خدا کے لیے جو بہت

سُبْحٰنَ الْمَجِيْدِ سُبْحٰنَ الصَّبُوْرِ سُبْحٰنَ الْبَصِيْرِ

عطا کرنیوالا ہے پاک ہے وہ صاحب بزرگی پاک منزہ ہے وہ گنہ گاروں کو مہلت دینے والا پاک ہے وہ دیکھنے والا

سُبْحٰنَ الْمَانِعِ سُبْحٰنَ الْقَيُّوْمِ سُبْحٰنَ الْبَرِّ

پاک ہے وہ روکنے والا پاک ہے وہ قائم رہنے والا پاک ہے وہ نیک

سُبْحٰنَ الْمُعَافِیْ سُبْحٰنَ الْاَوَّلِ سُبْحٰنَ الْمُعِزِّ

پاک ہے وہ معاف کرنے والا پاک ہے وہ سب سے پہلا پاک ہے وہ عزت دینے والا

سُبْحٰنَ الظَّاهِرِ سُبْحٰنَ الشَّافِیْ سُبْحٰنَ الْكَافِیْ

پاک ہے وہ ظاہر پاک ہے وہ شفا دینے والا پاک ہے وہ کفایت کرنیوالا

سُبْحٰنَ السَّلَامِ سُبْحٰنَ الْمُؤْمِنِ سُبْحٰنَ الْمُهَيْمِنِ

پاک ہے وہ امن دینے والا پاک ہے وہ ایمان دینے والا پاک ہے وہ نگہبان

سُبْحٰنَ الْمُصَوِّرِ سُبْحٰنَ النَّاصِرِ سُبْحٰنَ الْوَاحِدِ

پاک ہے وہ صورتوں کا بنانے والا پاک ہے وہ مدد کرنے والا پاک ہے وہ ایک

سُبْحٰنَ الْاَحَدِ سُبْحٰنَ الْفَرْدِ سُبْحٰنَ الرَّحِيْمِ

پاک ہے وہ اکیلا پاک ہے وہ جو فرد اور تنہا ہے پاک ہے وہ رحم کرنے والا

سُبْحٰنَ الْمُؤَخِّرِ سُبْحٰنَ الْمُقَدِّمِ سُبْحٰنَ الضَّارِّ

پاک ہے وہ تاخیر کرنے والا پاک ہے وہ تقدیم کرنے والا پاک ہے وہ ضرر اور نقصان کا مالک




سُبْحٰنَ النُّوْرِ سُبْحٰنَ الْهَادِیْ سُبْحٰنَ الْمُقَدِّرِ
پاک ہے وہ روشن کرنے والا پاک ہے وہ ہدایت کرنے والا پاک ہے وہ تقدیروں کا مالک

سُبْحٰنَ الْجَلِیْلِ سُبْحٰنَ الْمَجِیْدِ سُبْحٰنَ الرَّقِیْبِ
پاک ہے وہ صاحب جلالت پاک ہے وہ صاحب بزرگی پاک ہے وہ نگہبان

سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ
پاک ہے وہ اللہ اور تمام تعریفیں خدا کے لیے ہیں اور نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ

اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ
بہت بڑا ہے اور نہیں ہے کوئی طاقت اور قوت مگر اللہ کے ذریعے سے جو بلند اور صاحب عظمت

سُبْحٰنَ مَنْ یَّشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ وَیَعْلَمُ مَا یُرِیْدُ
ہے پاک و پاکیزہ ہے وہ جو چاہتا ہے اپنی قدرت کے ساتھ اور وہ جو ارادہ کرتا ہے اس کی

بِعِزَّتِهٖ سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحٰنَ ذِی
غرض و غایت و انجام کو اپنے اقتدار علم کے ساتھ جانتا ہے پاک ہے اللہ اس کی حمد کے ساتھ تسبیح کرتا

الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ سُبْحٰنَ ذِی الْهَیْبَةِ وَ
ہوں پاک ہے وہ عرش عظیم والا اور پاک ہے ہیبت والا اور

الْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِیَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحٰنَ الْمَلِكِ
قدرت والا اور کبریائی اور جبروت والا پاک ہے وہ بادشاہ

الْمَقْصُوْدِ سُبْحٰنَ الْمَلِكِ الْمَوْجُوْدِ سُبْحٰنَ الْمَلِكِ
جو ہر ایک کا مقصود ہے پاک ہے وہ بادشاہ جو موجود ہے پاک ہے وہ بادشاہ جو

الْمَعْبُوْدِ سُبْحٰنَ الْحَیِّ الْحَکِیْمِ سُبْحٰنَ اللّٰہِ

معبود ہے پاک ہے وہ زندہ جو حکمت والا ہے پاک ہے وہ اللہ میرا

تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ سُبُّوْحٌ

توکل اسی کی ذات پر ہے جو زندہ ہے مرتا نہیں وہ پاک ہے

قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِکَۃِ وَالرُّوْحِ لَا

اور ہر نقص سے مبرا ہے پروردگار ہمارا فرشتوں اور روح کا پالنے والا ہے اس کے

اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ

سوا کوئی معبود نہیں وہ ایک ہے اور اس کا کوئی شریک نہیں اسی کے لیے بادشاہی ہے

وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ یَا اللّٰہُ

اور اسی کے لیے حمد اور وہ ہر چیز پر قادر ہے اے اللہ

یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ

اے رحمٰن اے رحیم اے زندہ اے قائم اے صاحب جلال

وَالْاِکْرَامِ یَا نُوْرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا لَا اِلٰہَ

اور عزت والے اے زمین و آسمان کے روشن کرنے والے اے وہ کہ تیرے

اِلَّا اَنْتَ عَلَیْکَ تَوَکَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ

سوا کوئی معبود نہیں تیرے اوپر میرا بھروسہ ہے اور تو ہی عرش عظیم کا مالک

الْعَظِیْمِ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ بِحُرْمَۃِ ھٰذِہِ الْاَسْمَآءِ

ہے اے اللہ اپنے ان ناموں کی حرمت کے صدقہ میں مجھے بخش دے اور



وَاصْرِفْ عَنِّی الضَّرَّآءَ وَالْبَلَآءَ وَالْهُمُوْمَ وَ

مجھ سے ہر طرح کے دکھ کو اور بلا کو دور کر دے اور تمام رنج و غم کو اور

الْغُمُوْمَ وَجَمِیْعَ الْاٰفَاتِ وَمِنْ اَوْلَادِیْ وَ

ساری آفتوں کو اور مجھ سے اور میری اولاد سے اور

اٰبَآئِیْ وَاُمَّهَاتِیْ وَاَقْرِبَآئِیْ وَعَشِیْرَتِیْ فَاِنَّ

میری ماں اور باپ و دادا سے اور میرے اقربا اور خاندان والوں سے دور کر دے

عَلَیْكَ فِیْ جَمِیْعِ الْاُمُوْرِ اعْتِمَادِیْ وَالصَّلٰوةُ

پس تیرے ہی اوپر تمام امور میں میرا بھروسہ ہے اور درود اور سلام

وَالسَّلَامُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ

ہو اس کے بہترین مخلوق محمد صلی اللہ و آلہ وسلم اور ان کی تمام آل پر

بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۝

اے رحم کرنے والوں میں سب سے زیادہ رحم کرنے والے






ایصال ثواب وبلندی درجات

بیگم وسید وصی حیدر زیدی